

بلراج بخشی

بلراج بخشی کہانی کہنے کی شعریات سے بھلی بھانتی واقف ہیں۔ وہ کہانی کو دکھانے کے علاوہ اسے قاری کی سائکی کا حصہ بنا دینے کے فن سے بھی واقف ہیں... اپنی کہانیوں میں انہوں نے کہیں کہیں بہت خوبصورت اسلوبیاتی ٹرک سے بھی کام لیا ہے۔ ان کا بیانیہ وقت، مقام اور تناظر کی تثلیث سے نئے معنی کی پیدائش پر قادر نظر آتا ہے... بلراج بخشی کو یہ معلوم ہے کہ بیانیہ کی دو جمالیاتی صورتیں ہوتی ہیں۔ یا تو پہلے سے چلے آرہے بیانیہ کی ردتشکیل کی جائے یا اسے از سر نو بیان کیا جائے۔ اس لیے انہوں نے اپنی کہانیوں میں قدیم شان والے بیانیہ یعنی اساطیر کو دوبارہ خلق کرنے یا اس کی ردتشکیل کرنے کی طرف بھی جھکاؤ پیدا کیا ہے جو ان کی کہانیوں میں رنگارنگی اور ہم عصر صورتحال کے تضادات کی تفہیم میں قاری کی رہنمائی کرتا ہے... اور سب سے بڑی بات یہ کہ اسلوب، الفاظ کا انتخاب، زبان کا خلاقانہ استعمال ان کا خاصہ ہے... بلراج بخشی کے افسانوں کے تانوں بانوں میں قاری کو کوئی سراغ نہیں ملتا اور وہ روانی میں بہے جاتا ہے لیکن افسانے کی آخری دو تین سطریں اسے حیرت زا طمانیت بخش دیتی ہیں اور وہ سوچنے لگتا ہے کہ اس کے علاوہ کوئی دوسرا انجام ہو ہی نہیں سکتا تھا۔ پلاٹ پر بلراج بخشی کی اس قدر مضبوط گرفت قابل تحسین ہے۔

ڈاکٹر مولا بخش، نئی دہلی

بلراج بخشی ایک کشادہ دل اور کشادہ نظر تخلیق کار ہیں جو زندگی کی نامیاتی وحدت کو ہمیشہ مختلف النوع ابعاد کی شکل میں دیکھنے کے متمنی نظر آتے ہیں... وہ ایک ایسے فنکار ہیں جنہیں بیانیہ کے انسلاکات پر دسترس حاصل ہے اور ان کی کم و بیش تمام کہانیوں میں معنیاتی تہہ داری کا احساس ہوتا ہے اور یہی ان کا اختصاص بھی ہے۔ وہ کسی نظریے کے بجائے اپنی تخلیقی بصیرت پر یقین رکھتے ہیں۔ ان کی ایک مخصوص تکنیک یہ ہے کہ افسانے کے اختتامی جملوں کو انتہائی پُر اثر بنا دیتے ہیں جو ایسا خلا چھوڑ دیتے ہیں کہ قاری کا ذہن متحرک ہو کر معنی کی تلاش میں نکل پڑتا ہے۔

بلراج بخشی نے اپنی کہانیوں میں سادہ، سلیس اور بے باک طریقۂ اظہار کو برتا ہے۔ انہوں نے جہاں اقتداری نظام کی بے بضاعتی کو اجاگر کیا ہے وہیں سماجی جکڑ بندیوں پر طنز کے ساتھ اقدار کی بحالی اور معاشرے کے جبر سے فرد کی آزادی پر بھی اصرار کیا ہے۔ وہ ایسے ایسے نازک موضوعات کا انتخاب کرتے ہیں اور انہیں اس طرح سے بیان کرتے ہیں کہ قاری کے فکر و خیال کی دنیا میں ہلچل پیدا ہو جاتی ہے۔ یہ وہ خوبیاں ہیں جن کے پیشِ نظر آج کی تنقید بلراج بخشی کو نظر انداز نہیں کر سکتی۔ بلاشبہ ان کا شمار اردو کے معروف کہانی کاروں میں ہوتا ہے۔

ڈاکٹر مشتاق صدف، نئی دہلی

**Eik Boond Zindagi (Short Stories)**
by Balraj Bakshi